نامعلوم امور کے حیرت انگیز راز اور مفید قیمتی معلومات

ماہ اکتوبر ۲۰۱۹ء

قیمت:- /۶۵ روپے

# روحانی دنیا

تسدیس
مریخ و مشتری

اوقات خطرات



علوم روحانی دینی دنیوی اور کائناتی معلومات کا خزانہ

جاری شدہ ۱۹۳۲ء

بیادگار حضرت کاش البرنیؒ

ماھنامہ

# روحانی دنیا


منیجنگ ایڈیٹر: حارث عثمانی البرنی

نائب مدیرہ: شازلی سعید مغل

بدل اشتراک

فی پرچہ:-/ ۶۵ روپے سالانہ چندہ:-/ ۸۰۰ بذریعہ رجسٹری:-/۹۶۰ روپے
میل بذریعہ PDF سالانہ چندہ:-/۱۵۰۰ روپے

غیر ممالک ایئر میل
ابوظہبی، دوبئی، بحرین، مسقط، ایران، کویت:-/۴۲۰۰ روپے
افریقہ، برطانیہ، نیویارک (امریکہ): -/۵۲۰۰ روپے

جلد نمبر ۸۷

شمارہ نمبر ۶

ماہ اکتوبر ۲۰۱۹ء



فون پر رابطہ کریں صبح ۱۱ بجے سے شام ۳ بجے تک

رابطہ دفتر

فون نمبر: 021-34949944
0333-7202964

ای میل: ruhanidunya@hotmail.com
ruhanidunya@yahoo.com
Web site: www.ruhanidunya.com

• منیجر سرکولیشن سہیل احمد
• کمپوزنگ اصغر نظامی


اس شمارے میں



خط و کتابت و ترسیل زر کا پتہ: منیجر رسالہ روحانی دنیا ابراہیم مارکیٹ پیر الٰہی بخش کالونی، کراچی ۷۴۸۰۰

# RUHANI DUNYA ESSENTIAL OIL

| نام اردو | English | ML | RATE |
|---|---|---|---|
| کالی تلسی | BASIL OIL | 30 | 650.00 |
| ترنج | BERGAMOT OIL | 30 | 600.00 |
| لوبان | BENZION OIL | 30 | 800.00 |
| سیاہ زیرہ | CARAWAY OIL | 30 | 550.00 |
| الائچی | CARDOMOM OIL | 30 | 600.00 |
| دیار دیودار | CEDARWOOD OIL | 30 | 500.00 |
| کافور | CHAMPHOR OIL | 30 | 650.00 |
| ساج | CLARY SAGE OIL | 30 | 1600.00 |
| دارچینی | CINNAMON OIL | 30 | 700.00 |
| لونگ | CLOVE OIL | 30 | 400.00 |
| یوکلپٹس | EUCALYPTUS OIL | 30 | 400.00 |
| بارزد بریجا | GALBANUM OIL | 30 | 1500.00 |
| گل شمدانی | GERANIUM OIL | 30 | 1500.00 |
| گل شمدانی | GERANIUM (Natural) (T/L) | 30 | 3000.00 |
| لیونڈر | LAVENDER OIL | 30 | 450.00 |
| لیمون | LEMON OIL | 30 | 450.00 |
| اذخر | LEMON GRASS OIL | 30 | 400.00 |
| عرق لیموں | LIME OIL | 30 | 460.00 |
| مشک | MUSK OIL | 30 | 800.00 |
| نارنگی شریں | ORANGE SWEET OIL | 30 | 350.00 |
| ارنڈی کی قسم | PALMA ROSA OIL | 30 | 800.00 |
| نعناع ہندی | PATCHOULY OIL | 30 | 980.00 |
| نعناع ہندی قدرتی | PATCHOULY OIL(Natural) | 30 | 1880.00 |
| نارنگی تلخ | PETIT GRAIN OIL | 30 | 850.00 |
| فل فل پودینا | PEPPERMINT MenthalOIL | 30 | 450.00 |
| فل فل پودینا سادہ | PEPPERMINT OIL | 30 | 350.00 |
| صنوبر | PINE OIL | 30 | 400.00 |
| روزمیری | ROSEMARY OIL | 30 | 580.00 |
| چوب صندل | SANDAL WOOD OIL | 30 | 12500.00 |
| ساسافارس | SASA FARAS OIL | 30 | 960.00 |
| خس خس | VETIVERT OIL | 30 | 1800.00 |
| یلینگ یلینگ | YLANG YLANG | 30 | 2280.00 |
| گھٹیا اور جوڑوں کے درد کے لئے | **Arthritis & Joints Pain Oil** | 125 | 600.00 |
| اعضاء اور نسوں کے کھچاؤ کے لئے | **Muscular Pain Relief Oil** | 125 | 800.00 |

روحانی دنیا
ماہ اکتوبر ۲۰۱۹ء



# اسرار الٰہی

حق تعالیٰ کا ارشاد ہے۔''اور ہم نے تو آپ ﷺ کو تمام لوگوں کے واسطے پیغمبر بنا کر بھیجا ہے۔خوش خبری سنانے والے اور ڈرانے والے،لیکن اکثر لوگ نہیں سمجھتے''۔

(سورہ سبا ۲۸)

بخاری و مسلم کی حدیث ہے کہ حضرت جابرؓ کہتے ہیں کہ حضور اکرم ﷺ نے فرمایا''مجھے پانچ ایسی چیزیں دی گئی ہیں جو مجھ سے پہلے کسی نبی کو نہیں دی گئیں۔(۱) ایک مہینے کی مسافت تک رعب کی مدد مجھ کو عطا فرمائی گئی ہے(۲) زمین میرے لئے سجدہ گاہ اور پاکیزہ بنادی گئی۔سو میری امت کا ہر آدمی جہاں نماز کا وقت آجائے وہیں پڑھ لے(۳) اور میرے لئے مال غنیمت حلال کر دیا گیا ہے۔جو مجھ سے پہلے کسی کے لئے حلال نہیں کیا گیا تھا(۴) مجھے شفاعت کا مرتبہ دیا گیا ہے(۵) اور ہر نبی صرف اپنی قوم کی طرف بھیجا جاتا تھا۔میں تمام انسانوں کی طرف بھیجا گیا ہوں''۔مسلم کی ایک اور حدیث میں یوں ہے کہ''میں تمام مخلوق کی طرف بھیجا گیا ہوں اور مجھ سے نبیوں کو ختم کیا گیا ہے''۔

''تمام لوگوں اور تمام انسانوں''میں حضرت آدم علیہ السلام سے لے کر تا قیامت آنے والے سب شامل ہیں۔ان سب انسانوں کے لئے حضور ﷺ کو پیغمبر بنایا گیا ہے۔سوال ہو سکتا ہے کہ حضور ﷺ اگلے اور پچھلے انسانوں کے لئے پیغمبر کیسے ہو گئے؟ جواب یہ ہے کہ جیسے کسی کے بادشاہ ہونے کے لئے یہ ضروری نہیں کہ جو اس کے شہر یا دربار میں حاضر ہوں،بس وہ انہیں کا بادشاہ ہے۔بلکہ جہاں جہاں تک اس کی فوج،پولیس حکام اور احکام پہنچتے ہوں گے وہ سب اس کی حکومت ہے۔وہ ان سب کا بادشاہ ہے اور ان کے ذریعے سب کو اسی کے احکام پہنچائے جاتے ہیں۔سب اسی کی رعیت ہوتے ہیں۔اسی طرح جیسا کہ آگے آیات واحادیث سے معلوم ہو رہا ہے۔حضرت آدم علیہ السلام سے لے کر آج تک بذریعہ تمام انبیاء اور ان کی امتوں کے علماء کے اور اب سے لے کر قیامت تک آپ ﷺ کی امت کے علماء کے ذریعے آپ ﷺ کے احکام،پیغامات،تعلیمات سب پہنچتے رہیں گے اور سب کو آپ ﷺ کی نبوت پر ایمان لانے کی دعوت ملتی رہے گی۔بادشاہ بھی فرمانبردار اور نافرمان دونوں کا بادشاہ ہے۔اسی طرح جب حضور ﷺ کی رسالت و نبوت کی بہ واسطہ انبیاء و علماء شروع دنیا سے آخر تک دعوت دی جارہی ہے تو فرماں بردار اور نافرمان سب کے لئے آپ ﷺ نبی اور رسول ہیں۔سب ایمان والوں کو بشارت دینے والے اور کفر والوں کو عذاب سے ڈرانے والے ہیں۔

# لوح زحل

## استحکام و جمعیت کی روحانیت

## تسخیر سلطنت و فتوحات، ناموری، حکمت اور قیام و استحکام مرتبہ کے لئے مؤثر وقت

ستارہ زحل کو ترفع اور تنزل سے منسوب کیا جاتا ہے۔ جب یہ سعد ہوتا ہے تو اعلیٰ مرتبہ اور اختیارات دیتا ہے نحس ہونے کی صورت میں مصائب و آلام خوف اور ڈر کا سبق دیتا ہے۔ زحل کی نحوست سے ہر شخص زندگی میں کسی نہ کسی طرح ضرور متاثر ہوتا ہے۔ یاد رکھیئے یہ دنیا اسباب کی ہے۔ ایسا سبب ضرور تلاش کرنا چاہئے جو انسان کو مصائب سے بچائے۔ اُس کے مرتبے کو استحکام دے اور عظمت حاصل ہو۔ دنیوی مقام کے ساتھ ساتھ وہ مقام جہاں انسان ہر جگہ لاچار ہو جائے تو وہاں ایک اور سبب کو اختیار کرنا ہے وہ سبب روحانی علوم سے استمداد حاصل کرنا ہے۔ ان علوم میں خاص امتزاجی حالت سے ایسی الواح تیار کی جاتی ہے جو ذرائع اور اسباب لاتی ہیں جس سے بدقسمتی خوش قسمتی میں تبدیل ہو جاتی ہے۔ ان الواح میں سے ایک لوح زحل کی بھی ہے۔ جس کے خواص مندرجہ ذیل ہیں۔

۱۔ نحوست زحل خواہ وقتی ہو یا پیدائشی لوح کی برکت سے رفع ہوتی ہے۔

۲۔ نحوست کے بعد جلد اسباب بنانے کے لئے لوح بے انتہا موثر ثابت ہوگی۔

۳۔ تسلط بر خلق اور استحکام کے لئے کہ تنزلی نہ ہو۔

۴۔ حصول جائیداد یا جن کے پاس جائیداد نہ ٹھہرتی ہو یا زمیندار ہوں اور چاہتے ہوں کہ عزت اور جائیداد کا قیام دیتا ہے۔

۵۔ تعمیر مکان کے وقت اگر بنیاد میں رکھیں تو مضرات سے محفوظ اور مکینوں کے لئے خوشحالی رہے۔

۶۔ خلقت میں ناموری، تسخیر سلطنت، حصول مرتبہ، خلقت پر بزرگی، الیکشن میں کامیابی کے لئے۔

۷۔ وہ کاروباری افراد جن کی بڑی بڑی ملیں یا فرمیں ہیں یا جن کے ماتحت بہت ملازمین کام کرتے ہوں۔ چاہیں کہ قیام مرتبہ اور غلبہ بر مخلوق رہے۔ یہ لوح مؤثر ہے۔

خوش قسمتی اور بدقسمتی دونوں انسان کے ساتھ ہیں۔ خوش قسمتی کو سبب سے حاصل کیا جاسکتا ہے اور بدقسمتی کو سبب سے دور کیا جاسکتا ہے۔ حقیقتاً یہ رعایت خدا نے انسان کو دی ہے اس سے فائدہ اٹھانا یا نہ اُٹھانا انسان کا ذاتی کام ہے۔ کیونکہ اُس نے اسباب کے طریقے بھی سکھائے اور علم بھی دیا۔

زحل سے متعلق اسباب کو اختیار کرنے کے لئے چاندی کی لوح اور خاص اوقات میں اس لوح کے نقوش اس پر اُتارنے ہوں گے پھر اگر اس لوح کو پاس رکھا جائے تو ایک مخفی اثر رکھنے والی باقوت چیز آپ کی زندگی کو بدل دے گی۔ جلد یا بدیر اُس کے اثرات خود دیکھیں گے۔ لازماً دوسروں سے آپ اپنے اپ کو مختلف قوت اور خوشی کا مالک پائیں گے۔

جو لوگ دفتر سے لینا چاہیں تو لوح کا ہدیہ علاوہ محصول ڈاک کے ارسال کر دیں۔ ہدیہ نام مع والدہ لکھیں۔

اب تختی کا وقت خصوصاً جوزا، سرطان، قوس، جدی کے لئے ہے اُن کو ضرور بنوانا چاہئے۔ باقی لوگوں کو آئندہ کے تحفظ کے لئے ضرور تیار کروانا چاہئے۔

اپنا نام معہ والدہ کا نام 0333-7202964 پر میسیج کریں۔ اور رقم منی آڈر حارث عثمانی البرنی کے نام کا ارسال کریں

# حضرت عبداللہ خفیفؒ

آپ فرمایا کرتے تھے کہ روم کے جنگل میں میں نے ایک ایسے راہب کی نعش دیکھی جس کو جلا دینے کے بعد لوگوں نے اس کی راکھ جب اندھوں کی آنکھوں میں لگائی تو ان کی بصارت واپس آ گئی۔ اسی طرح ہر قسم کا مریض اس کی راکھ سے صحت یاب ہو گیا۔

یہ واقعہ دیکھ کر مجھے خیال آیا کہ جب ان لوگوں کا دین ہی باطل ہے تو پھر یہ چیز ان کو کیسے حاصل ہو گئی؟ چنانچہ اسی شب خواب میں حضور نبی کریم ﷺ نے مجھ سے فرمایا کہ ''اے خفیف جب باطل دین والوں میں صدق ریاضت سے یہ اثر پیدا کر دیا ہے تو پھر دین حق والوں کے صدق ریاضت کا کون اندازہ لگا سکتا ہے۔ حضرت شیخ عبداللہ خفیفؒ فارس کے رہنے والے تھے۔ فارس میں آپ کے بعد ایسا یکتائے روزگار کوئی شخص نہیں ہوا۔ آپ اپنے عہد کے مشائخ کے شیخ تھے۔ آپ کا تعلق شاہی خاندان سے تھا لیکن بیس سال تک ٹاٹ کا لباس استعمال کرتے رہے۔ اس کے علاوہ بیشمار سفر کر کے عظیم المرتبت بزرگوں سے شرف نیاز حاصل کیا۔ آپ کا معمول تھا کہ ایک رکعت میں دس ہزار مرتبہ سورہ اخلاص پڑھا کرتے تھے اور پورے سال میں چار چلے کھینچا کرتے تھے۔ حتیٰ کہ آپ کی وفات بھی چلے کے دوران ہی ہوئی تھی۔

آپ کو خفیف کا خطاب اس لئے عطا کیا گیا کہ آپ افطار میں سات منقوں کے سوا کچھ نہ کھاتے۔ ایک مرتبہ ضعف و نقاہت کی وجہ سے آپ کے خادم نے بجائے سات کے آٹھ منقے پیش کر دیئے۔ آپ نے گنتی کئے بغیر کھا لئے۔ لیکن اس رات آپ کو عبادت میں وہ لذت حاصل نہیں ہوئی۔ جو اس سے قبل ہوا کرتی تھی اور جب آپ کو واقعہ کا صحیح علم ہوا تو اس خادم کو غصہ میں برخواست کر کے دوسرا خادم رکھ لیا۔

ایک مرتبہ حضور نبی کریم ﷺ کو یہ فرماتے ہوئے سنا کہ ''اگر واقف راہ طریقت بھی اس راستہ پر گامزن نہ ہوگا تو محشر میں سب سے زیادہ وہ عذاب کا وہی مستحق گردانا جائے گا''۔ آپ نے اتباع سنت کی غرض سے انگوٹھوں کے بل کھڑے ہو کر نماز ادا کرنے کی سعی کی۔ لیکن جب اس میں کامیابی حاصل نہ کر سکے تو حضور نبی کریم ﷺ کو خواب میں فرماتے سنا کہ انگوٹھوں کے بل کھڑے ہو کر ادائیگی نماز تو صرف میری ذات مخصوص تھی۔ تمہیں ایسا نہ کرنا چاہئے۔

دو درویش طویل سفر کے بعد جب آپ کے یہاں حاضر ہوئے تو معلوم ہوا کہ آپ شاہی دربار میں ہیں یہ سن کر ان لوگوں نے سوچا کہ یہ کس قسم کے بزرگ ہیں جو دربار شاہی میں حاضری دیتے ہیں یہ سوچ کر دونوں بازار کی جانب نکل گئے اور اپنے خرقہ کی جیب سلوانے کے لئے درزی کی دکان پر پہنچے اور اسی دوران درزی کی قینچی گم ہو گئی۔ اس نے ان دونوں کو چوری کے شبہ میں پولیس کے حوالے کر دیا۔ جب پولیس دونوں کو لے کر شاہی دربار میں پہنچی تو حضرت عبداللہ خفیف نے بادشاہ سے سفارش کرتے ہوئے فرمایا کہ یہ دونوں چور نہیں لہذا ان کو چھوڑ دیا جائے۔

چنانچہ آپ کی سفارش پر ان کو رہا کر دیا گیا۔ اس کے بعد آپ نے ان دونوں سے فرمایا کہ میں دربار شاہی میں صرف اسی غرض کے لئے موجود رہتا ہوں۔ یہ سن کر ان دونوں نے معذرت خواہی کی۔ بعد میں آپ کے ارادت مندوں میں داخل ہو گئے۔ اس سے یہ اندازہ لگایا جا سکتا ہے کہ اللہ تعالیٰ کے مقبول بندوں سے بے اعتقادی بھی وجہ مصیبت بن سکتی ہے۔

ایک مرتبہ آپ نے خواب میں دیکھا کہ قیامت قائم ہے اور تمام لوگ سرگردان و حیران پھر رہے ہیں۔ دریں اثناء ایک لڑکے نے آ کر اپنے والد کا ہاتھ پکڑا اور تیزی کے ساتھ پل صراط پر سے گذر کر ان کو جنت میں لے گیا۔ چنانچہ خواب سے بیدار ہونے کے بعد آپ نے فوری نکاح کر لیا اور جب ایک لڑکا تولد ہو کر فوت ہو گیا تو آپ نے بیوی سے فرمایا کہ میری تمنا تو پوری ہو گئی اب اگر تم چاہو تو طلاق حاصل کر سکتی ہو آپ نے وقتاً فوقتاً دو دو تین تین نکاح کر کے چار سو نکاح کئے۔ کیونکہ عورتیں بکثرت آپ سے نکاح کرنے کی متمنی رہا کرتی تھیں۔ لیکن ایک بیوی جو کسی وزیر کی لڑکی تھی مکمل چالیس سال تک آپ کے نکاح میں رہی اور جب وہ تمام عورتیں جو آپ کی نکاح میں رہ چکی تھیں۔ ایک دن یک جا ہو جائیں تو ایک نے دوسری سے پوچھا کہ کیا شیخ خلوت میں کبھی تمہارے ساتھ سوئے؟ سب نے متفقہ طور پر جواب دیا کہ کبھی نہیں اور جب وزیر کی لڑکی سے معلوم کیا گیا تو اس نے بتایا کہ جس دن شیخ میرے یہاں تشریف لاتے ہیں تو پہلے ہی سے مطلع کر دیتے ہیں اور میں نفیس قسم کے کھانے تیار کر کے لباس و زیور سے آراستہ ہو جاتی ہوں۔

چنانچہ جب پہلی مرتبہ آپ میرے یہاں آئے اور میں نے جب کھانا آپ کے سامنے پیش کیا تو پہلے تو آپ کچھ دیر تک مجھے دیکھتے رہے۔ پھر ہاتھ اپنی بغل میں لے کر پیٹ اور سینے پر پھیرا۔ اس وقت میں نے دیکھا کہ آپ کے شکم مبارک پر اٹھارہ گرہیں پڑی ہوئی ہیں اور آپ نے فرمایا کہ یہ سب گرہیں صبر کی ہیں۔ کیونکہ تیرے جیسی حسین صورت اور اس قدر نفیس کھانوں سے مجھے کوئی دلچسپی نہیں۔ یہ فرما کر آپ تشریف لے گئے اور اس کے بعد سے مجھ میں کبھی یہ ہمت نہیں ہوئی کہ آپ سے کوئی سوال کر سکوں۔ آپ فرماتے تھے کہ عہد شباب میں ایک شخص نے مجھے دعوت دی اور جب میں اس کے یہاں کھانے پر بیٹھا تو محسوس ہوا کہ گوشت سڑ گیا ہے۔ لیکن چونکہ وہ شخص اپنے ہاتھوں سے نوالہ بنا کر کھلا رہا تھا اس لئے اس کی دل شکنی کی وجہ سے کچھ نہیں کہا۔ جب اس کی نظر میرے چہرے پر پڑی تو وہ تاڑ گیا اور بہت نادم ہوا اس کے بعد میں حج کا قصد کر کے قافلہ کے ہمراہ جس وقت قادسیہ پہنچا تو اہل قافلہ راستہ بھول گئے اور کئی دن تک کھانے کو بھی کچھ میسر نہ آیا۔ آخر کار اضطراری حالت میں چالیس دینار کا ایک کتا خریدا اور گوشت بھون لیا جب سب کھانے بیٹھے تو مجھے اس شخص کی ندامت یاد آ گئی اور اس ندامت کے ساتھ ہی راستہ مل گیا۔

پھر حج سے واپسی پر میں نے اس شخص کو تلاش کر کے معذرت خواہی کے بعد کہا کہ اس دن تیرے یہاں سڑا ہوا گوشت میرے قلب پر بار بن گیا- لیکن دوران سفر کتے کا گوشت بھی مجھے برا معلوم نہیں ہوا-

آپ کے پاس نصاب زکوٰۃ کے مطابق رقم نہیں رہی ایک مرتبہ نیت حج سے اپنے ہمراہ ڈول رسی لے کر سفر شروع کر دیا- راستہ میں شدت کی پیاس کے عالم میں دیکھا کہ ایک چشمہ پر ہرن پانی پی رہا ہے لیکن جب آپ چشمہ پر پہنچے تو پانی نیچا ہو گیا- یہ دیکھ کر آپ نے اللہ تعالیٰ سے عرض کیا کہ یا اللہ کیا میرا درجہ ہرنوں سے بھی کم ہے- ندا آئی چونکہ ہرنوں کے پاس ڈول رسی نہیں تھی- اس لئے ہم نے پانی کو ان کے نزدیک کر دیا- لیکن تمہارے پاس رسی اور ڈول ہونے کی وجہ سے پانی دور کر دیا- یہ سن کر آپ نے عبرت کے طور پر ڈول اور رسی پھینک دیا اور پانی پیئے بغیر آگے چل دیئے- پھر ندا آئی کہ ہم نے محض تمہارے صبر کا امتحان لیا تھا- اب جا کر پانی پی لو- چنانچہ جس وقت آپ دوبارہ چشمہ پر پہنچے تو پانی اوپر آ گیا تھا آپ نے اطمینان سے پانی پیا اور وضو کیا اور اسی وضو سے مدینہ منورہ میں داخل ہوئے- پھر جب حج سے واپسی کے بعد بغداد میں حضرت شیخ جنید سے ملاقات ہوئی تو انہوں نے فرمایا کہ اگر قلیل سا صبر کر لیتے تو پانی تمہارے قدموں میں آ جاتا-

آپ فرماتے تھے کہ جس وقت مجھے یہ علم ہوا کہ مصر میں ایک نوجوان اور معمر شخص محو مراقبہ ہیں تو میں نے وہاں پہنچ کر انہیں سلام کیا لیکن جب دو مرتبہ کے بعد بھی انہوں نے سلام کا جواب نہیں دیا تو میں نے تیسری مرتبہ انہیں قسم دے کر کہا کہ میرے سلام کا جواب دے دو- یہ سن کر نوجوان نے سر اٹھا کر جواب دیتے ہوئے کہا کہ اے خفیف دنیا بہت تھوڑی سی ہے- لہٰذا اس قلیل عرصے میں کثیر حصہ حاصل کرو- کیونکہ میرا خیال ہے تم دنیا سے بے فکر ہو- جب ہی تو ہمارے سلام کے لئے حاضر ہوئے ہو- یہ کہہ کر وہ پھر مراقبہ میں مشغول ہو گیا اور اس کی تاثیر آمیز نصیحت کا میرے اوپر ایسا اثر پڑا کہ شدت بھوک کے باوجود میری تمام بھوک غائب ہو گئی اور انہیں دونوں کے ہمراہ میں نے ظہر و عصر کی نماز ادا کی- جب میں نے نوجوان سے مزید کچھ نصیحت کرنے کے لئے کہا تو اس نے جواب دیا کہ ہم لوگ تو خود ہی گرفتار بلا ہیں- جس کی وجہ سے ہماری زبان نصیحت کے قابل ہی نہیں ہے- بلکہ ہماری تمنا تو یہ ہے کہ ہمیں خود کوئی دوسرا شخص نصیحت کرے- لیکن میرے شدید اصرار پر اس نے کہا کہ ایسے لوگوں کی صحبت میں بیٹھو جو تمہیں اللہ کی یاد دلاتے رہیں اور اپنی زبانی نہیں بلکہ صحیح معنوں میں عمل پر عامل بنا دیں-

آپ کے مریدوں میں دو افراد کا نام احمد تھا- لہٰذا دونوں میں امتیازی غرض سے ایک کو احمد کھ اور دوسرے کو احمد مہر کے نام سے پکارا جاتا تھا- لیکن آپ کو احمد کھ سے زیادہ رغبت تھی- جب کہ احمد مہر عبادت و ریاضت میں احمد کھ سے کہیں زیادہ تھے اور ان تمام مریدوں کو ناگوار خاطر بھی تھی کہ آپ زیادہ عابد و زاہد سے محبت کیوں نہیں کرتے- چنانچہ آپ نے مریدوں کے احساسات کو محسوس کرتے ہوئے- ایک اجتماع عام میں احمد کھ سے فرمایا کہ جا کر اونٹ کو چھت پر باندھ دو- لیکن اس نے عرض کیا کہ چھت پر اونٹ کیسے چڑھ سکتا ہے- پھر جب آپ نے احمد مہر کو حکم دیا تو وہ آمادہ ہو گیا اور اونٹ کو دونوں ہاتھوں سے اوپر اٹھانے کی کوشش کی لیکن اونٹ میں حرکت تک نہ ہو سکی- یہ دیکھ کر آپ نے فرمایا کہ ظاہر و باطن میں یہی فرق ہوتا ہے احمد کھ قلب سے میری اطاعت کرتا ہے اور احمد مہر صرف ظاہری عبادت پر نازاں ہے-

ایک مسافر سیاہ لباس میں ملبوس آپ کی خدمت میں حاضر ہوا تو آپ نے اس سے سیاہ لباس استعمال کرنے کی وجہ پوچھی- اس نے کہا کہ میرے حکمران یعنی نفس و ہوا دونوں فوت ہو گئے ہیں اس لئے میں نے ماتمی لباس پہن رکھا ہے- یہ سن کر آپ نے مریدوں کو حکم دیا کہ اس کو باہر نکال دو- چنانچہ لوگوں نے تعمیل حکم کر دی غرض کہ اسی طرح ستر مرتبہ اس کو باہر نکلوایا گیا- لیکن ذرہ برابر بھی اس کے قلب میں میل نہیں آیا آخر آپ نے فرمایا کہ یہ لباس واقعی تمہارے ہی لئے مناسب ہے کیونکہ ستر مرتبہ کی تذلیل کے بعد بھی تمہیں کوئی ناگواری نہیں ہوئی-

ایک مسافر کو آپ کے یہاں حاضری کے بعد دست آنے شروع ہو گئے- حتیٰ کہ رات گئے تک اس کو پچاس مرتبہ حاجت کے لئے لے جایا گیا- لیکن جب رات کے آخری حصہ میں آپ کی آنکھ لگ گئی اور اس کو رفع حاجت کی ضرورت پیش آئی تو اس نے آپ کو آواز دی اور جب نیند آ جانے کی وجہ سے آپ کی طرف سے کوئی جواب نہیں ملا تو اس مسافر نے چیخ کر کہا اوشیخ کہا چلا گیا- تجھ پر خدا کی لعنت ہو یہ جملہ سن کر لوگوں نے آپ سے عرض کیا کہ آپ نے اس کی پاس داری کیوں کی- آپ نے فرمایا کہ اللہ تعالیٰ نے مجھے خراب بات سننے کے لئے کان نہیں عطا کئے- میں تو اس کو یہ کہتے سنا کہ تیرے اوپر رحمت ہو-

ارشادات- آپ فرمایا کرتے تھے کہ ابتداء میں اللہ تعالیٰ ملائکہ اور انس و جن کو تخلیق فرمایا پھر عصمت و کفایت اور جبلت کو تخلیق فرما کر حکم دیا کہ ہر نوع کے افراد ان میں سے ایک ایک شے کو اپنے لئے منتخب کر لیں- چنانچہ ملائکہ نے عصمت کو اختیار کیا- جنات نے کفایت کو اور انسان نے جبلت کو منتخب کیا- اسی لئے انسان کثرت کے ساتھ حیلہ سازی سے کام لیتا ہے- فرمایا کہ عہد گذشتہ میں صوفیا، جنات پر غالب رہتے تھے- لیکن اب معاملہ اس کے برعکس ہے- فرمایا کہ صوفیاء کی شان یہ ہے کہ وصوف صفا کا لباس اختیار کرے- یعنی صفائی باطن کے بعد صوف استعمال کرے اور ترک دنیا کے بعد اپنے نفس پر ظلم کرتا پھرے- فرمایا کہ پاکیزگی کے ساتھ ہی دنیا سے رخصت ہونا وجہ راحت ہے- فرمایا کہ مقدرات پر شاکر رہنا اور مصائب کا مقابلہ کرنے کا نام ہی تصوف ہے- فرمایا کہ جو کچھ میسر آئے کھا کر اللہ کا شکر ادا کرے اور میسر نہ آئے تو صبر سے کام لے-

وفات کے وقت خادم کو آپ نے یہ وصیت فرمائی کہ موت کے بعد میرے ہاتھ میں رسی باندھ کر اور گلے میں طوق ڈال کر قبلہ رو بٹھا دینا تا کہ اسی طرح سے شاید میری مغفرت ہو جائے اور وفات کے بعد جب خادم نے وصیت پر عمل کا قصد کیا تو ندائے غیبی آئی کہ او بے ادب! کیا تو ہمارے محبوب کو رسوا کرنا چاہتا ہے- یہ سن کر اس نے وصیت پر عمل کرنے کا قصد ترک کر دیا-

# اوقات خطرات

فَاَرْسَلْنَا عَلَیْهِمْ رِیْحًا صَرْصَرًا فِیْٓ اَیَّامٍ نَّحِسَاتٍ (سورۃ حم سجدہ آیت ۱۶)
ترجمہ:۔ہم نے ان کے اوپر تیز اور تند ہوا کو "نحس دنوں" میں بھیجا۔

یہ آیت قوم عاد پر عذاب نازل کرنے کے سلسلہ میں باری تعالٰی نے نازل کی۔ جس سے عیاں ہے کہ خدا خود جب بھی کسی قوم پر یا کسی شخص پر عذاب نازل کرتا ہے تو نحس دنوں میں کرتا ہے۔ وہ خود بھی اپنے قانون کا پابند ہے وہ کبھی ایسا نہیں کرتا کہ نحس اوقات میں برکات وفیوض نازل کرے۔

ہم ان مواقع کو جو زندگی کے خطرات اوقات کو ظاہر کرتے ہیں اور اہم حادثہ لانے والے ہوتے ہیں۔ خاص کواکب کے نحس نظرات سے معلوم کرسکتے ہیں۔ چونکہ تجربہ بتاتا ہے کہ ایسے اوقات کسی بڑے خطرے کی علامت ہوتے ہیں۔ اس لئے میں انہیں' اوقات خطرات' کہوں گا' یہ اوقات مشتعل اور برانگیختہ کرنے پر ابھارتے ہیں۔ خطرات میں کودنے پر نہ صرف امادہ کرتے ہیں۔ بلکہ خطرات میں دھکادیتے ہیں۔ رائے کو مشکوک بناتے ہیں۔ مشورہ کو کمزور کرنے۔ بری صحبت پیدا کرنے اور جذباتی طور پر غیر ذمہ دارانہ حرکتوں پر مجبور کرتے ہیں۔ تحت الشعور میں غم کی لہریں پیدا کرتے ہیں مشکلات ومصائب لاتے ہیں۔ دو کواکب کے پیدا ہونے والے نظرات سے ایک قسم کا دباؤ پیدا ہوتا ہے۔ یہ دباؤ جتنا شدید ہوتا ہے۔ نتیجہ اتنا ہی خطرناک ہوگا۔

آپ نے دیکھا ہوگا کہ جب مریض پر مرض وارد ہوتا ہے۔ تو مالی اخراجات ساتھ ہی پیدا ہوجاتے ہیں۔اگر اوقات خطرات میں مرض پیدا ہو جائے گا تو ایسی حالت ہوتی ہے کہ ایک تو مریض گھر سے نہیں نکلتا دوسرے وسیع اخراجات سے واسطہ پڑتا ہے۔ غم وپریشانی الگ ساتھ لگ جاتی ہے بالفرض اگر زائچہ پیدائش میں زحل ومریخ کا قران ہو تو زندگی کے ان سالوں میں جس وقت یہ دونوں ایک دوسرے کے ساتھ نحس نظر پیدا کریں گے تو نحس وقت شروع ہو جائے گا۔ اب اگر اس وقت کواکبی ایک ہفتہ یا ایک ماہ ہی گزرا تھا کہ کوئی اور نحس نظر اسی نقطہ پر واقع ہوگئی۔ تو مطلب یہ ہے کہ زندگی مخدوش حالات میں پھر سے گھر گئی۔ اسی طرح کے اتفاقات متواتر ہوں تو مصائب کو بڑھاتے چلے جاتے ہیں۔ جن کا لازمی نتیجہ ہوتا ہے کہ حالات ہردم مخدوش ہوتے نظر آتے ہیں اور لوگ کہتے ہیں کہ ایسی مصیبت میں گھر گئے ہیں کہ ٹلنے کا نام ہی نہیں لیتی۔ جب بہت سے کواکب بہت سے نظرات سے اثر انداز ہوں گے تو مختلف کواکب کے اثرات مختلف زائچوں میں مختلف قسم کی مشکلات کا سبب بنیں گے جو مختلف آدمیوں کو مختلف معاملات میں پیش آئیں گے۔

## اوقات خطرات کب پیدا ہوتے ہیں

نحس اثرات قران' مقابلہ اور تربیع کے وقوع سے پیدا ہوتے ہیں۔ لیکن یہ نظرات بیرونی کواکب کے عظیم کروں کے ہونے چاہیں عظیم کروں سے میری مراد' مشتری' زحل' یورنس' نپ چون' پلوٹو ہیں۔ قران اوقات خطرات کی خاص بنیاد ہے۔اگر آپ سال رواں کی تقویم کا بہ نظر غور مطالعہ کریں تو عرض بلد کے درجات کی فہرستوں میں ان بڑے قرانوں کے فاصلہ کا علم ہوگا۔اوقات خطرات مطالع استوائی پر جتنے نزدیکی درجوں پر واقع ہوں گے اتنے ہی زیادہ آمادہ اثرات ہوں گے۔ اگر گزشتہ اوقات کو آپ تقویم سے نکالیں تو معلوم ہوگا کہ یہ اوقات جذباتی اور مالی دباؤ کے لحاظ سے بہت تکلیف کے گزرے ہوں گے۔

ان اوقات خطرات میں اگر کوئی بچہ پیدا ہو تو لنگڑا' لولا یا کسی اور طرح سے ناقص الاعضاء ہوگا اگر آپ کے حلقہ واقفیت میں ایسے بچے ہوں جو ناقص الاعضاء ہوں یا کسی اسکول یا یتیم خانہ سے ایسے بچوں کی تاریخ پیدائش کی فہرست حاصل کرسکیں تو معلوم ہوگا کہ یہ بچے مخالف یا خطرناک کواکبی حالت سے متاثر ہوئے ہیں۔ یہ تاریخ پیدائش یقیناً ایسے مواقع کے بالکل نزدیک واقع ہو گی۔ جو اوقات خطرات کے ہوتے ہیں شاذ ونادر ایسا بھی تجربہ میں آیا ہے کہ بعض خوش قسمت لوگ بھی ان اوقات خطرات میں پیدا ہوتے ہیں۔ لیکن انہیں خاص زمرہ میں رکھ کر اس وقت کے حالات کا بغور مطالعہ کیا جائے تو اس خاص وجہ کا ضرور پتہ لگ جاتا ہے۔

## اوقات خطرات کا وقوع

چند ایسے عام نکات ہیں۔ جن سے اوقات خطرات کو نکالا جاسکتا ہے اور وہ یہ ہے۔

(۱) دو یا تین عظیم کرے آپس میں نحس نظرات رکھیں اور شمس ان درجات پر گزر رہا ہو۔

(۲) دو عظیم کروں اور ایک ادنیٰ کرے یعنی دو کواکب علوی اور ایک کوکب سفلی نئے چاند یا کسی گرہن کے نقطہ سے ناظر ہوں۔

(۳) ایک برج میں تین سے زائد کواکب کا اجتماع خواہ وہ علوی ہوں یا سفلی۔

(۴) دو یا زیادہ کواکب اس نقطہ گرہن کو متاثر کرتے ہوں۔ جسے واقع ہوئے تھوڑا عرصہ گزرا ہو۔

(۵) عین ایک ہی وقت یا زیادہ نزدیکی وقت میں بہت سے نظرات نحس کا واقعہ ہونا۔

(۶) ایک یا ایک سے زائد کواکب شمس وقمر کے ساتھ ناظر ہوں اور وہ وہاں واقع ہوں جہاں راس یا ذنب

موجود ہوں۔

## اوقات خطرات سے محفوظ رہنا

یہ بہت مشکل ہے کہ اوقات خطرات کے اثرات سے بچنے کے اصول وضع کئے جائیں۔ یا ان کے اثرات کو کسی طرح کم کیا جاسکے۔ یہ زندگی کے کسی بھی حصہ میں اپنا اثر ضرور ظاہر کرتے ہیں۔ پھر بھی میں ان اصولوں کو بتاتا ہوں جو ایسے اوقات میں ان کے خطرات و اندیشوں سے بچانے میں امداد کریں گے اور مکدر فضا کو درست کرنے میں اور زندگی کے طوفانوں کو تھامنے میں بہت حد تک معاون ثابت ہوں گے۔

## کاروبار یا ملازمت

جب کواکب نحس ہوں اور نحوست کاروبار یا ملازمت پر پڑ رہی ہو تو ایسی پوزیشن کو برقرار رکھنے کے لئے کم از کم ایک سال کے لئے آپ کے پاس خرچہ ہونا چاہئے یا کوئی دوسری یقینی اور بااعتماد پوزیشن قائم کرلیں۔ کہ مصائب کا مقابلہ کیا جاسکے۔ اپنی ذمہ داریوں اور فرائض سے کوتاہی نہ کریں اور یہ بھی یاد رکھیں کہ ایک پوزیشن اگر اچھی حاصل ہے تو دوسری کبھی قائم نہ رکھی جاسکے گی۔ اپنے کام و اخراجات کو محدود کردیں۔

## والدین یا اعلیٰ افراد

یاد رکھیں جیسے یہ اوقات خطرات آپ کو متاثر کرتے ہیں۔ ویسے ہی دوسروں کو بھی متاثر کرتے ہیں اور یہ ہر شخص کو اس کے عہدہ اور مرتبہ کے لحاظ سے متاثر کرتے ہیں۔ اس کی وجہ سے وہ زیادہ سخت گیر، بے صبر، ڈکیٹرانہ فطرت کے ہو جاتے ہیں۔ اگر آپ کے والدین بوڑھے ہوں تو ان سے بردباری سے واسطہ رکھیں۔ گھر سے غیر حاضر مت رہیں۔ ان کی کسی بات کو رد نہ کریں۔ افسران سے بھی ایسی طبع کا لحاظ رکھ کر ملیں۔

## حادثات

اوقات خطرات آپ کے اور دوسروں کے اعصابی نظام کو متاثر کرتے ہیں۔ ان سے انسان ماندگی۔ عاجزی اور دردسری محسوس کرتا ہے۔ چستی ختم ہو جاتی ہے چالاکی جاتی رہتی ہے۔ انسان چوکنا نہیں رہتا۔ ایسے اوقات میں جس قدر ہو سکے۔ آرام کریں حادثات کی جگہ پر نہ جائیں۔ حفاظت خود اختیاری پسند کریں اور ہر امر میں جس قدر ہو سکے احتیاط رکھیں۔

## صحت

اوقات خطرات آپ کی صحت اور آپ کے وابستگان کی صحت پر بھی اثر ڈالتے ہیں۔ حفظ ماتقدم کے طور پر ڈاکٹر سے معائنہ کراتے رہنا چاہئے۔ غصہ ہونے، اظہار کراہیت، بھونڈا پن، اور انتقامی جذبہ کو اپنے اندر پیدا نہ ہونے دیں، یہ تمام امور صحت کو سخت نقصان دیں گے۔ ان کے جذباتی حملہ کے علاوہ خوراک کی بے احتیاطی اور بے اعتدالی بھی نقصان کا باعث بنتی ہے۔

## جذباتی فطرت

کواکب کا دباؤ جذبات پر بھی بہت بھاری پڑتا ہے۔ اس وقت میں انتہائی جوش محبت احساس خواہش، حسد، نفرت یا انتہائی مسرت و سرفرازی کے جذبات سے محتاط رہیں۔ دوسرے لوگوں سے ملتے وقت انتہا پسندانہ جذبات کے اظہار میں اپنے آپ کو قابو میں رکھیں۔

## محبت و محبوب

اوقات خطرات میں نسبت و نکاح یا شادی کو منسوخ مت کریں ورنہ ان اوقات کے گزرنے پر کف افسوس ملنا ہوگا۔ اگر محبوب سے ملیں تو ایسی گفتگو نہ کریں جو باعث رنج و دل شکنی ہو۔ ورنہ یاد رکھیں۔ وہ پھر کبھی نہ آئے گا۔ اس وقت کے خیالات اسی کے دل پر ایسا شدید اثر ڈالیں گے کہ وہ ساری عمر آپ کا نام نہ لے گا۔

## سوشل معاملات

ایسے اوقات میں سوشل کاموں میں بہت زیادہ شمولیت نہ کریں۔ نہ پروگرام بنائیں موسم یا خرابی صحت یا اور کوئی حادثہ آپ کی پارٹی کو اس اسکیم کے ماتحت کامیاب نہ ہونے دے گا۔ جس کے آپ متوقع ہیں۔ ہر چیز سادہ طور پر سرانجام دیں۔

## سفر

بہتر ہے کہ غیر ضروری سفر ملتوی کردیں جبکہ اوقات خطرات ہوں۔ ورنہ غیر متوقع حالات خطرہ کا باعث بن سکتے ہیں اور یہ بھی ممکن ہے کہ پھر آپ کبھی گھر والوں سے نہ مل سکیں۔

## مالیات

ان اوقات خطرات میں کوئی روپیہ کام میں نہ لگائیں۔ گھر کے لئے سامان نہ خریدیں۔ کسی شخص کی روپیہ کی ادائیگی کا وعدہ نہ کریں۔ برخلاف اس کے آپ ذرائع آمدنی کی طرف توجہ دیں۔ کیونکہ روپیہ آپ کی ضرورت رہے گی۔

ان احتیاطی تدابیر سے ہی انسان بہت سے نقصان اور پریشانیوں سے بچ سکتا ہے۔ نظرات کا یہ کرنٹ دماغی حالتوں پر بھی اختیار رکھتا ہے جو دماغی رگ وریشوں سے نکل کر اور احساسی قوتوں سے ٹکرا کر عملی حرکات لاتا ہے۔ ایسے اوقات خطرات میں یہ بہت مشکل ہوتا ہے کہ آدمی اپنے آپ پر قابو رکھ سکے۔ البتہ اگر ان اوقات کا علم ہو تو اس کے وارد ہونے والے اثرات کو مندرجہ بالا طریقوں سے کم کیا جاسکتا ہے۔

یہ مواقع بہت اہم ہوتے ہیں۔ یوں سمجھ لیں کہ آسمانی مادی قوتوں اور انسان کے درمیان یہ ایسا ریڈیو اسٹیشن لگا ہوا ہے۔ جس سے اطوار و کردار اور نظام اعصاب اس کی نحس برقی لہروں سے بہت زیادہ متاثر ہوتے ہیں اور مقدر کواکب کے ذریعہ سے نتیجہ مرتب کرتا رہتا ہے۔ اگر انسان کو علم نجوم پر عبور ہو تو مجبور و مختار کے مسئلہ کو بہت حد تک سمجھ لے گا۔ مگر اگر کوئی جھوٹا مدعی نبوت یا روحانی آدمی اپنے کسی ذریعہ سے آپ کی روحانی قوتوں اور خود مختاری کو بے کار کردینا چاہئے اور آپ کو یہ معلوم نہیں کہ

اسے کیا کہنا چاہئے یا کیا کرنا چاہئے یا آپ میں قوت مدافعت نہیں تو بہتر طریقہ یہ ہے کہ کچھ نہ کریں۔ خاموش ہو جائیں۔ اس وقت کا انتظار کریں۔ جب آپ کچھ کہنے اور کرنے کے قابل ہو جائیں۔ یہی مثال کواکب کے نحس نظرات کے متعلق بھی ہے۔ اسی لئے جو ہدایت دی گئی ہیں۔ ان میں ظاہر کیا گیا ہے کہ اثرات وارد ہونے والے ذرائع کو ہی منقطع کر دینا چاہئے اور اپنی حرکات کو قابو میں کرنا چاہئے تاکہ نحوست کے اثرات معمول نہ بن جائیں۔



# عملیات

## بحالی ملازمت کا خاص عمل

اگر کسی وجہ سے ملازمت چلی جائے اور تم پر ظلم ہوا ہو تو بعد نماز تہجد سورۃ یوسف پڑھ کر ایک سو گیارہ مرتبہ آیت کریمہ یاحیّ یاقَیُّومُ بَرحْمَتِكَ اَستَغِيثُ بحق لااله الا انت سبحانك اِنّی کُنتُ من الظَّالمِينَ وَاَنْتَ الْجَامِعِيْنَ پڑھیں۔ اول آخر گیارہ گیارہ مرتبہ درود شریف ہو اور بعد میں بحضور درگاہ الٰہی خشو خضوع سے دعا مانگیں۔ یہ عمل اس وقت تک پڑھیں کہ ملازمت پر بحال ہو جائیں۔

## واپسی گریختہ

پہلے درود تنجینا گیارہ مرتبہ پھر سورۃ والضحیٰ گریختہ کے نام کے اعداد کے مطابق پڑھیں پھر درود تنجینا گیارہ مرتبہ پڑھیں۔ اس کے بعد دعا مانگیں گریختہ کا نام معہ والدہ لیں۔ چند دن پڑھیں گے کہ اس کی خبر ملے گی یا وہ واپس آ جائے گا۔ اگر خود نہ پڑھ سکیں تو کسی متقی سے پڑھوالیں۔

## آسیب کا خلل

جس گھر میں آسیب کا خلل ہو۔ خواہ اس کی کوئی بھی صورت ہو تو گھر میں ہفت سلام کا ختم کرائیں۔ گھر کا ہر فرد مرد و عورت سب مل کر ہفت سلام ایک گھنٹہ تک پڑھتے رہیں۔ یہ ختم ہر منگل کو عصر کی نماز کے بعد کیا کریں اور بعد میں ختم فاتحہ شریف بنام پیغمبر ﷺ حسب توفیق دلایا کریں انشاءاللہ بلا ناگہانی دفع ہو جائے گی۔

## استخارہ

اگر کسی امر کے متعلق معلوم کرنے کی ضرورت پیش آئے تو جس وقت سونے کا ارادہ ہو وضو کر کے چارپائی پر لیٹ جائے۔ بستر بھی پاک ہو اور اپنے مقصد کی نیت کرے کہ الٰہی خواب میں فلاں امر کا انکشاف کر تاکہ میں اس سے فائدہ اٹھا سکوں اور پھر جب تک نیند آئے۔ ذیل کے اسماء کو پڑھتا رہے۔ بسم اللہ الرحمن الرحیم النور الباسط الظاھر جو کچھ بھی ہونا ہو گا خواب میں معلوم ہو گا۔ معلوم ہونے پر صبح حسب توفیق نیاز فاتحہ دے اور یہ بھی یاد رکھو کہ لیٹنے کے بعد نہ کوئی بلائے نہ خود بولو۔ نہ کوئی کام کرنے کے لئے اٹھو۔ اگر کسی وجہ سے استخارہ نہ کھل سکے۔ تو تین رات تک کرو۔

## مرض کو دور کرنا

احادیث میں آیا ہے کہ جناب رسول کریم ﷺ فرماتے ہیں کہ کسی کو کوئی زحمت ' بیماری یا تکلیف ہو یا ایسی مرض یا تکلیف ہو۔ جس کی سمجھ نہ آتی ہو باوجود علاج کے آرام نہ آتا ہو۔ تو بارش کا پانی لے کر اس پر ساٹھ بار سورۃ فاتحہ ساٹھ بار آیت الکرسی اور ساٹھ بار سورۃ قل ھواللہ پڑھے اور اس پانی کو روزانہ صبح ناشتہ سے پہلے پلایا کریں۔ انشاءاللہ تعالیٰ تھوڑے دنوں میں وجود زحمت سے پاک ہو جائے گا۔

میرا یہ علم اب تک معمول ہے۔ بہت سے مریض پانی کھولا کر ٹھنڈا کر کے بوتل میں ڈال کر دے جاتے ہیں اور میں انہیں دم کر کے دیتا ہوں۔ یہ پانی صبح ناشتا سے قبل ایک بڑا چمچ دینا چاہئے۔ جب پانی ختم ہونے پر آئے تو دوبارہ بوتل پر دم کر لیں۔ اکیس دن میں شفا ہو گی۔

# ہڈیوں کی مضبوطی کے لئے کیا کریں

بعض لوگ یہ سمجھتے ہیں کہ امراض ہمیں موروثی پر منتقل ہوتے ہیں- دراصل اس مفروضے میں کوئی حقیقت نہیں ہے- موروثی طور پر جو چیز ہمیں اپنے بزرگوں سے منتقل ہوتی ہے وہ طرز زندگی یا لائف اسٹائل ہے- طرز زندگی میں کھانے پینے کی عادات' مختلف غذائی رجحانات اور دیگر جسمانی افعال شامل ہیں- طرز زندگی پر ہی ہماری پوری عمر کی صحت یا غیر صحت مند کیفیت کا انحصار ہوتا ہے- سرطان' امراض قلب اور جوڑوں یا ہڈیوں کے امراض ہمارے اندر موروثی طور پر منتقل نہیں ہوتے بلکہ وہ طرز زندگی منتقل ہوتا ہے جس کی وجہ سے یہ امراض لاحق ہوتے ہیں- انہی غذائی رجحانات کے باعث ہمارے بزرگ بیمار ہوتے آئے ہیں اور پھر انہی رجحانات کو اپنا کر ہم بھی بیمار ہوجاتے ہیں- چنانچہ امراض سے بچنے کے لئے درست غذاؤں' صحت مند غذائی رجحانات اور جسمانی افعال مثلاً ورزش' کھیل کود اور چہل قدمی اپنانا ضروری ہے-

## خواتین میں ہڈیوں کے امراض

خواتین مردوں کی نسبت ہڈیوں کے امراض کا جلد شکار ہوجاتی ہیں- اس کی وجہ یہ ہے کہ بلوغت میں مردوں کے جسم میں ہڈیوں کا حجم عورتوں کے مقابلے میں ۳۰ فی صد زیادہ ہوتا ہے اور عمر بڑھنے کے ساتھ ساتھ مردوں کی ہڈیوں میں ٹوٹ پھوٹ بھی کم ہوتی ہے اس کے علاوہ ان کی ہڈیوں میں سیلیکا نامی مادے کی مقدار بھی زیادہ ہوتی ہے- عورتوں کو ہڈیوں کے امراض اس لئے بھی آسانی سے لاحق ہوجاتے ہیں کہ وہ ہر ماہ چند دن مخصوص کیفیت سے گزرتی ہیں' اس دوران خون کے ساتھ کیلشیئم کی بھی کچھ مقدار خارج ہوجاتی ہے- اس کے علاوہ حمل کے دنوں میں بچے کی کیلشیئم کی ضرورت بھی ماں کے جسم سے ہی حاصل ہوتی ہے اور پھر جب ماں بچے کو دودھ پلاتی ہے تو دودھ پلانے کے دوران بھی اس کے جسم سے کیلشیئم کی خاصی مقدار بچے کے جسم میں منتقل ہوجاتی ہے- ان سب باتوں کے علاوہ یہ بھی حقیقت ہے کہ

> سگریٹ نوشی کی عادت بھی صحت کی دشمن ہے- تمباکو میں کئی ایسے زہریلے مادے ہوتے ہیں جو خون میں شامل ہوکر ہڈیوں کو متاثر کرتے ہیں

عورتوں کی ہڈیاں مردوں کے مقابلے میں نسبتاً چھوٹی اور پتلی ہوتی ہیں' چنانچہ اگر وہ اپنی روزانہ غذا میں کیلشیئم خاصی مقدار میں نہ لیں تو انہیں ہڈیوں کی شکایت جلد لاحق ہوتی ہے-

## خاموش مرض

ہڈیوں کا کھوکھلا ہوجانا (اوسٹیوپوروسس) بھی ایک ایسا ہی مرض ہے جس میں ہڈیاں کیلشیئم سے محروم ہوجاتی ہیں- یہ مرض غیر متوازن غذا اور ورزش کی کمی سے لاحق ہوتا ہے یہ ایک خاموش قسم کی بیماری ہے- جس کا پتا اس وقت چلتا ہے جب ہڈیاں کیلشیئم کی کمی کے نتیجے میں بہت پتلی ہوجاتی ہیں اور کسی معمولی چوٹ سے کلائی یا کولھے کی ہڈی ٹوٹ پھوٹ (فریکچر) کا شکار ہوجاتی ہے-

ذیل میں اس بات کا اندازہ لگانے کے لئے کہ کہیں آپ بھی ہڈیوں کے کسی مرض کا شکار تو نہیں ہوگئے ہیں' کچھ سوالات درج کئے جارہے ہیں جن کی مدد سے آپ خود درست طور پر یہ معلوم کرسکیں گے کہ آپ ہڈیوں کے کسی مرض میں مبتلا تو نہیں ہوگئے ہیں-

۱ - کیا آپ پہلے کے مقابلے میں اپنا قد کچھ چھوٹا محسوس کررہے ہیں یا آپ آج کل قدر جھک کر چل رہے ہیں؟ یہ شکایت اسی وقت لاحق ہوتی ہے جب ریڑھ کی ہڈی کے مہرے قدرے گھس جاتے ہیں یا ان میں ٹوٹ پھوٹ واقع ہوجاتی ہے- جس کی وجہ سے کمر سے لے کر کولھے تک کی لمبائی میں فرق آجاتا ہے-

۲ - کیا آپ کی جلد شفاف ہوگئی ہے؟ جلد اس وقت شفاف محسوس ہوتی ہے جب یہ بہت پتلی ہوجاتی ہے اور اس کے نیچے موجود کولیجن ہڈیوں کا بہت ضروری حصہ ہے- جلد کی دبازت کا ہڈی کی موٹائی سے بہت گہرا تعلق ہے-

۳ - کیا آپ مسوڑھوں کی بیماری میں مبتلا ہیں؟ جب جبڑے اور مسوڑھوں میں کوئی مرض واقع ہوتا ہے تو اس کی وجہ سے دانت اپنی جگہ پر مضبوطی سے جمے نہیں رہ سکتے-

## کیلشیئم کا گودام

اگر مندرجہ بالا سوالات میں سے کسی ایک کا جواب ہاں میں ہے تو اس بات کا امکان ہے کہ آپ کے خون میں کیلشیئم کی مقدار کم ہوگئی ہے اور کیلشیئم پیشاب کے راستے خارج ہورہا ہے- ہڈیاں کیلشیئم کے گودام کی حیثیت رکھتی ہیں- ہڈیوں میں جسم کے کل کیلشیئم کا ۹۹ فی صد حصہ جمع رہتا ہے- جب خون میں کیلشیئم کی سطح زیادہ ہوجاتی ہے تو اسے ہڈیاں جذب کرلیتی ہیں اور اگر کسی وقت خون میں کیلشیئم کی مقدار کم ہوجاتی ہے تو اس کی کو پورا کرنے کے

لئے ہڈیوں میں ذخیرہ کیا ہوا کیلشیئم خون میں شامل ہوجاتا ہے۔

بلوغت کی عمر سے قبل تک ہڈیوں کے حجم اور وزن میں مستقل تبدیلیاں ہوتی رہتی ہیں۔ اس دوران جو کمی واقع ہوجاتی ہے وہ فوری طور پر پوری بھی ہوجاتی ہے، لیکن ۳۰ سے ۳۵ سال کی عمر کے بعد ہڈیاں کمزور پڑنے لگتی ہیں، جب کہ عورتوں میں اس عمل کا آغاز ۲۰ سال کی عمر ہی سے ہوجاتا ہے۔

## کیلشیئم چور غذائیں

ہڈیوں کو مضبوط رکھنے کے لئے ایسی غذاؤں سے بچنا ضروری ہے جو ہمارے جسم سے کیلشیئم خارج کرتی یا اسے نقصان پہنچاتی ہیں۔ ان چیزوں میں الکحل آمیز مشروبات، کیفین، چائے، چاکلیٹ، کولا مشروبات، بھوسی نکالا ہوا سفید آٹا اور اس سے بنی ہوئی اشیاء کے علاوہ سفید چینی (جو کہ رفائن کر کے تیار ہوتی ہے) بھی شامل ہے۔ اعصابی تناؤ اور ذہنی دباؤ سے بھی ہڈیوں کو نقصان پہنچتا ہے، کیونکہ دباؤ کے باعث خون کی کیمیائی حالت میں فرق آجاتا ہے جو پورے جسم کو متاثر کرنے کے ساتھ ساتھ ہڈیوں پر بھی اپنا اثر مرتب کرتا ہے۔ سگریٹ نوشی کی عادت بھی ہڈیوں کی صحت کی دشمن ہے۔ تمباکو میں کئی ایسے زہریلے مادے ہوتے ہیں جو خون میں شامل ہوکر ہڈیوں کو متاثر کرتے ہیں۔

## کیلشیئم اور فاسفورس

یوں تو ہمارا جسم کئی چیزیں بعض غذاؤں کی مدد سے خود تیار کرسکتا ہے، لیکن بعض چیزیں ایسی ہیں جو جسم نہیں بنا سکتا۔ ان میں کیلشیئم بھی شامل ہے۔ چنانچہ ہمیں اپنی غذا میں کیلشیئم والی چیزیں شامل رکھنی چاہئیں۔ کیلشیئم کے ساتھ فاسفورس بھی یکساں مقدار میں لینا ضروری ہے۔ اکثر اوقات ہم کیلشیئم کے مقابلے میں فاسفورس اپنے جسم میں زیادہ داخل کرلیتے ہیں جو ہمارے لئے مضر ثابت ہوتا ہے۔ چھنے ہوئے سفید آٹے، مصفا غذاؤں اور بازاری اشیاء میں فاسفورس کی مقدار کافی زیادہ ہوتی ہے۔ جب کہ سبزیوں میں یہ تناسب بالکل درست ہوتا ہے۔ یہی وجہ ہے کہ سبزی استعمال کرنے والے افراد ہڈیوں کی کمزوری کا شکار نہیں ہوتے۔

## کیلشیئم والی غذائیں

جن غذاؤں میں کیلشیئم خاصی مقدار میں ہوتا ہے ان میں پھول گوبھی، سلاد کے ہرے پتے، ترش پھل، مغزیات اور بیج شامل ہیں۔ ہڈیوں کی مضبوطی کے لئے ورزش بھی ضروری ہے۔ پیراکی، سائکلنگ اور تیز قدموں سے چہل قدمی کا شمار بہترین ورزشوں میں ہوتا ہے۔ سورج کی بالائے بنفشی شعاعیں جلد کے ذریعہ سے جسم میں جذب ہو کر حیاتین "ڈ" بناتی ہیں۔ یہ حیاتین بھی ہڈیوں کی مضبوطی میں اہم کردار ادا کرتا ہے۔ کیونکہ یہ حیاتین جسم کو غذا میں سے زیادہ سے زیادہ کیلشیئم جذب کرنے میں مدد دیتا ہے۔

## دودھ کا متبادل دہی

دودھ اور دودھ سے بنی اشیاء کیلشیئم سے بھرپور ہوتی ہیں۔ گائے کے دودھ میں خاصی مقدار میں کیلشیئم ہوتا ہے۔ البتہ جن لوگوں کو دودھ ہضم نہ ہوتا ہو ان کے لئے دہی بہترین متبادل ہے۔ دہی میں موجود کیلشیئم تیزی سے جذب ہوجاتا ہے۔

## چھوٹی آنت کی اہمیت

کیلشیئم کا انجذاب چھوٹی آنت کی پوری لمبائی میں ہوتا ہے۔ چھوٹی آنت میں موجود باریک باریک نالیاں جذب شدہ کیلشیئم کو دوران خون میں شامل کردیتی ہیں۔ آپ جتنی کیلشیئم والی غذائیں کھاتے ہیں۔ ان میں سے صرف کیلشیئم کی کل مقدار کا صرف ۱۰ سے ۵۰ فیصد حصہ جذب ہوتا ہے۔ اس انجذاب کا انحصار آپ کی عمر، عام صحت اور طرز زندگی کے علاوہ آپ کی ذہنی کیفیت پر بھی ہے۔ فکر و تشویش اور اعصابی دباؤ کے شکار افراد کی آنتیں زیادہ مقدار میں کیلشیئم جذب نہیں کرسکتیں۔

معدے میں غذا ہضم کرنے کے لئے تیزاب نمک مترشح ہوتا ہے۔ اس تیزاب کے بغیر غذا ہضم نہیں ہوسکتی۔ جن لوگوں کے معدے میں یہ تیزاب کم ہوتا ہے وہ کیلشیئم سے محروم رہ جاتے ہیں۔ کیونکہ غذا سرے سے ہضم ہی نہیں ہوتی۔ غذا ہضم نہ ہونے کی صورت میں کھانا کھانے کے ایک گھنٹے کے بعد بھی پیٹ بھرا ہونے کا احساس ہوتا ہے یا سینے میں جلن ہوتی ہے۔ اس صورت حال کا علاج کرنے کے لئے ایک بہت آسان اور بے حد موثر ترکیب یہ ہے کہ ایک گلاس پانی میں آدھا لیموں نچوڑیں اور بغیر شکر یا چاہیں تو شکر ملا کر پی جائیں۔ اس آسان سی ترکیب سے پورا نظام ہضم متوازن کیفیت میں آجاتا ہے اور معدے میں تیزابیت اور الکلی کی کمی بیشی بھی درست ہوجاتی ہے۔

## چند ضروری باتیں

نظام ہضم درست رکھنے کے لئے ضروری ہے کہ تیزابی اور الکلی غذاؤں کا استعمال توازن میں کریں۔ یاد رکھیئے کہ گوشت زیادہ استعمال کرنے سے نظام ہضم میں تیزابیت زیادہ ہوجاتی ہے۔ جس کی وجہ سے ہڈیاں کمزور ہوجاتی ہیں بغیر پالش کئے ہوئے چاول (بھورے یا سرخ چاول) باجرا، پھل اور سبزیاں الکلی قسم کی غذائیں ہیں۔ ان کا استعمال جسم کو صحت مند اور ہڈیوں کو مضبوط رکھتا ہے۔ زیادہ پروٹین والی غذائیں ہڈیوں کی بیماریوں کا باعث بنتی ہیں۔ اسی طرح صاف کی ہوئی غذائیں، چھان کر بھوسی نکالا ہوا آٹا، تلی ہوئی اشیاء، چاکلیٹ، سفید شکر، کولا مشروبات، چائے، کوفی اور سگریٹ نوشی جسم کے تمام نظاموں کو متاثر کرنے کے ساتھ ساتھ ہڈیوں کو کھوکھلا کرنے میں اہم کردار ادا کرتی ہیں۔ چنانچہ ان چیزوں سے گریز کریں اور متوازن غذا استعمال کریں۔ تمام سبزیاں، ترش پھل اور مغزیات آپ کے لئے مفید ہیں، انہیں ضرور استعمال کریں۔

(قسط نمبر ۱)




# ملازمت کے حصول کی مدد سلسلے میں!

بے شمار بے روزگار افراد روزگار کے خواہاں ہیں اس لئے کوئی بھی طریقہ کار خواہ وہ کتنا ہی عجیب کیوں نہ ہو اگر روزگار فراہم کر سکے تو لوگ اسے اپنانے میں کوئی عار نہیں سمجھتے طرز زندگی کام اور تعلقات کی نوعیت میں بلاشبہ در پردہ تبدیلیاں آ رہی ہیں اس سلسلے میں دنیا بھر کے ماہرین نجوم اور مستقبل کا حال جاننے والوں نے پیش گوئیاں بھی کی ہیں لیکن ہر وہ شخص جسے زندگی میں ان عظیم تبدیلیوں سے واسطہ پڑتا ہے اس کے لئے یہ یقیناً ایک سنگین معاملہ ہوتا ہے۔

ان بے روزگار افراد میں سے بیشتر ایسے ہونگے جنہوں نے ایسے طلسماتی طریقے اختیار کرنے کے متعلق سوچا بھی نہیں ہو گا جن کے ذریعے موزوں ملازمت کی تلاش کے امکانات میں اضافہ ہو جاتا ہے یہ درست ہے کہ ہر شخص کے لئے ان طریقوں پر عمل کرنا ممکن نہیں تاہم ذیل میں کچھ ایسے مشورے دیئے جا رہے ہیں جن پر عمل کر کے اپنے مستقبل کو روشن بنا سکیں گے۔

طلسم یا جادو کا مطلب ایسی تبدیلیاں لانا ہوتا ہے جو طلسم بنانے والے کے کنٹرول میں ہوں چنانچہ جب لوگ ایسے حالات میں گھر جاتے ہیں جب حالات ان کے قابو سے باہر ہو جائیں تو ان کا ایک علاج طلسم یا تعویز بھی ہے سست اور غیر متحرک صورت حال پر قابو پانا بے حد مشکل ہوتا ہے لیکن جب حالات میں سرگرمی نظر آئے اور غلط سمت میں نظر آ جائے تب کم از کم اتنا ضرور ہوتا ہے کہ انسان مستقبل میں حالات کا رخ اپنی مرضی کے مطابق موڑنے کی کچھ نہ کچھ قوت ضرور رکھتا ہے۔

موزوں یا نئی ملازمت کے حصول کے لئے جو جادوئی یا طلسماتی تیکنیک استعمال کی جاتی ہے وہ اس ملازمت کے حصول میں مدد دیتی ہے جو درحقیقت آپ کے ذہن میں ہوتی ہے اس کے لئے ایسے فاضل اور پرسکون وقت کی ضرورت ہوتی ہے جب آپ دینوی باتوں سے اپنی توجہ ہٹا کر صرف اور صرف ملازمت کی طرف متوجہ ہو سکیں یہ طریقہ ایسا ہے کہ جس پر کہیں بھی عمل کیا جا سکتا ہے اور وقت بھی اپنی سہولت کے مطابق منتخب کیا جا سکتا ہے۔

سب سے پہلے تو اپنے گزشتہ کام کا پوری طرح جائزہ لیں ایسی صلاحیتیں اور خوبیاں جنہیں اب تک اپنے کام میں استعمال نہیں کر سکے ہوں ان کا جائزہ لیں۔ اپنے ذاتی مقاصد اور جاہ طلبی کا جائزہ لیں اور یہ بھی سوچیں کہ آپ کو وہ ملازمت یا کام کہاں اور کس جگہ مل سکتا ہے جو آپ چاہتے ہیں اس طرح بتدریج ایسی معلومات جمع کر لیں گے جو آپ کو نئی سمت میں آگے بڑھنے میں مدد دے سکیں گی فاضل اوقات کے مشاغل کے بارے میں بھی سوچیں وہ خواب جن کی تکمیل نہ ہو سکی ہو ان کے بارے میں سوچیں روزمرہ زندگی سے جو تجربات حاصل کئے ہوں ان پر غور کریں کیونکہ ان کی مدد سے ہی کسی نئے پیشے کے انتخاب میں مدد مل سکتی ہے۔

ملازمت کی تلاش کے لئے اخبارات کا مطالعہ کرنا اور درخواستیں دینے کے علاوہ اپنی صلاحیتوں کو بھی بہتر بنانے کی کوشش کریں مراقبے کی مدد سے بھی اپنے لئے مفید سمت تلاش کریں اور پھر جب کسی موزوں ملازمت کا علم ہو تو پھر طلسم یا تعویذات اتفاقات کے ذریعے کام کرتے ہیں اور ہفتے کے ہر دن کا تعلق ایک خاص ستارے سے ہے اور اس دن اور اس ستارے سے منسوب قوتوں کو کسی خاص مقصد کے حصول کے لئے استعمال کرنا ممکن ہے چنانچہ پہلے ہفتے کے سات دنوں سے متعلق ذیل کی معلومات کو ذہن نشین کریں۔

پیر کا دن عورتوں، پرورش، غذا، خوراک اور دیکھ بھال سے متعلقہ پیشوں سے منسوب ہے اس کا عرصہ ایک ماہ کا ہوتا ہے اور کوئی بھی چیز جس پر قمر کی حکومت ہے اس کا تعلق اس دن سے ہوتا ہے۔

منگل کے دن کا تعلق مشینری، مکینیکل کاموں، جنگ اور قوت سے ہوتا ہے۔

بدھ کا دن رسل و رسائل، خط و کتابت، سفر، کمپیوٹرز اور کسی بھی قسم کی ٹیکنالوجی سے متعلقہ معلومات کے حصول کے لئے ہوتا ہے۔

جمعرات کا دن کاروبار شروع کرنے اور وسیع منصوبوں کے آغاز کے لئے موافق ہوتا ہے اور نئے کیریئر یا نئی ملازمت کے آغاز کے لئے بھی موافق دن ہوتا ہے۔

جمعہ کا دن شراکت کے لئے اچھا ہوتا ہے اس کے علاوہ یہ دن شراکتی معاملات طے کرنے سماجی و فلاحی خدمات، درس و تدریس، شفا بخشی یا محبت سے متعلقہ معاملات طے کرنے کے لئے بھی موافق ہوتا ہے۔

ہفتہ کا دن استحکام بخشتا ہے اور بڑی عمر کے افراد سے مشورہ اور کسی بھی کام کی بنیاد رکھنے سے منسوب ہے۔

اتوار کا تعلق آدمیوں اور ذاتی نصب العین سے اور خاص طور پر ذہن اور جسم کی شفا بخشی سے ہے چنانچہ اگر کچھ اور نہ ہو سکے تو اس دن اپنی صحت کی طرف توجہ دیں اور اگر ضروری ہو تو اسے بہتر بنانے کی کوشش کریں۔

# تسدیس
# مریخ و مشتری

یہ اس سال کا ایک اہم وقت ہے۔ جو ۹ مارچ کو رات ۱۰ بجکر ۴۷ منٹ پر یہ وقت ہوگا۔ حصول آمدن اور زر و مال کے لئے یہ موثر وقت ہے۔ اس وقت میں ان لوگوں کو فائدہ ہوگا جو آئرن واسٹیل کا کاروبار کرتے ہیں۔ مشینری کا کام ہو۔ انجینئر ہوں۔ کسی قسم کا انجن چلاتے ہوں۔ فوج یا پولیس میں ملازم ہوں۔ مکینک ہوں۔ ادویہ اور دھاتوں کا کام کرتے ہوں۔ شعبہ مالیات سے متعلق ہوں یا خزانچی ہوں یا بینک میں کام کرتے ہوں۔

کسی بھی دن ساعت مشتری میں تانبہ، چاندی اور سکہ کی مخلوط لوح بنائیں اور مندرجہ بالا وقت پر اس کو کندہ کریں۔ لوح بنوانے کی ہمت نہ ہو تو مشک و زعفران و عرق گلاب سے سفید کاغذ پر لکھ لیں۔ اگر مندرجہ بالا شعبوں سے متعلقہ کسی شخص نے اصلاً اور مطلقاً گزشتہ سالوں میں آمدن اور حصول مال میں کوئی تغیر و تبدل نہ دیکھا ہو تو وہ اپنی قسمت کو اس لوح کی بدولت بدل سکتا ہے۔ روز بروز باعث ترقی ہوگی اور روپیہ آنے کے مختلف اسباب حیلہ و بہانہ سے پیدا ہوں گے۔ نیز اس لوح کی برکت سے حاصل لوح کا کوئی افسر اس کے خلاف قول و فعل سے کام نہ لے گا۔ تیاری کے وقت خوشبو روشن کریں اور تیاری کے بعد پاک و صاف کپڑے میں لپیٹ کر پاس رکھ لیں۔ کچھ خیرات کریں اور نیاز دلائیں۔

طریقہ یہ ہے کہ (۱) اپنا نام معہ والدہ کے اعداد لیں۔ (۲) اسم منعم کے ۲۰۰ عدد لیں۔ (۳) رب اغننی کے عدد ۱۳۱۳ لیں۔ ان کو مندرجہ ذیل طریقہ سے مربع میں پر کریں۔ مثلاً طالب کا نام اکبر بن فاطمہ ہے۔ عدد اس کے ۳۵۸ ہیں۔ رفتار نقش کو سامنے رکھ کر مندرجہ ذیل طریقہ سے وضعی نقش مطلوبہ تیار کریں۔

وضعی نقش

| اکبر فاطمہ | رب اغننی | منعم | ۵۴۵۲ |
|---|---|---|---|
| ۲۰۱ | ۵۴۵۱ | ۳۵۹ | ۱۳۱۲ |
| ۵۴۵۰ | ۱۹۸ | ۱۳۱۵ | ۳۶۰ |
| ۱۳۱۴ | ۳۶۱ | ۵۴۴۹ | ۱۹۹ |

میزان ۷۳۲۳

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱ | ۶ | ۱۱ | ۱۶ |
| ۱۲ | ۱۵ | ۲ | ۵ |
| ۱۴ | ۹ | ۸ | ۳ |
| ۷ | ۴ | ۱۳ | ۱۰ |

(۱) خانہ ۱۔ ۲۔ ۳۔ ۴ کو پر کریں۔ خانہ اول میں ۳۵۸ کے بجائے نام معہ والدہ لکھیں۔ خانہ ۲ میں ۳۵۹۔ ۳ میں ۳۶۰۔ خانہ ۴ میں ۳۶۱ یہ چاروں خانے ہر شخص کے نقش میں بدل جائیں گے اور بالترتیب عدد آئیں گے۔

(۲) خانہ ۵۔ ۶۔ ۷۔ ۸ کو اس طرح پر کریں خانہ ۵ میں ۱۳۱۲ لکھیں۔ خانہ ۶ میں بجائے ۱۳۱۳ کے رب اغننی لکھیں۔ خانہ ۷ میں ۱۳۱۴ خانہ ۸ میں ۱۳۱۵ یہ خانے ہر نقش میں انہی اعداد سے قائم رہیں گے۔

(۳) اب خانہ ۹۔ ۱۰۔ ۱۱۔ ۱۲ کو اسی طرح پر کریں۔ خانہ ۹ میں ۱۹۸۔ خانہ ۱۰ میں ۱۹۹۔ خانہ گیارہ میں منعم اور ۱۲ میں ۲۰۱ لکھیں (یہ خانہ ہر شخص کے نقش میں اسی طرح قائم رہیں گے)

(۴) اب خانہ ۱۳۔ ۱۴۔ ۱۵ اور ۱۶ کو پر کرنا ہے اس کو اچھی طرح سمجھ لیں۔ سر نقش کے تین لکھے گئے۔ اسماء کے اعداد کو جمع کرلیں۔ یعنی نام معہ والدہ۔ رب اغننی منعم مثال کے نقش میں ۳۵۸ + ۱۳۱۳ + ۲۰۰ ملا کر کل ۱۸۷۱ ہوں گے۔ ان کو ۷۳۲۳ میں سے کم کریں تو ۵۴۵۲ باقی رہے۔ اس میں سے ۳ عدد اور کم کردیں۔ تو ۵۴۴۹ رہے۔ خانہ ۱۳ میں ۵۴۴۹ لکھیں۔ ۱۴ میں ۵۴۵۰ پندرہ میں ۵۴۵۱۔ سولہ میں ۵۴۵۲ لکھیں۔

اب یہ نقش مکمل ہوگیا۔ اس کی میزان چاروں طرف سے ۷۳۲۳ آئے گی۔ آپ اپنا نقش بنا کر میزان دیکھ لیں۔ اگر کسی بھی طرف سے درست نہ ہوئی تو نقش درست نہ ہوگا۔ نقش کے اندر خواہ کوئی نام ہو میزان یہی آئے گی۔ یہ اعداد آیت قل ان الفضل بيدالله يوتيه من يشاء واسع عليه يختص برحمته من يشاء والله ذوالفضل العظيم ؕ کے ہیں گویا کل نقش اس آیت کا ہوگا۔ جس کے اندر اسم طالب دعا اور اسم منعم واقع ہے۔ اس طریقہ کو جناب حضرت کاش البرنیؒ صاحب نے عامل کامل حصہ دوم میں وضع کیا ہے اس طریقہ کو اور کسی بھی جگہ سے حاصل نہیں کیا جاسکتا

جب نقش مکمل ہوجائے تو گیارہ مرتبہ درود شریف اور دو سو بار یہ پڑھیں۔

**اجب یاجبرائیل یامیکائیل بحق یامنعم ان تقضی حاجتی**

پھر ۲۱ مرتبہ مندرجہ بالا آیت قل ان الفضل والی پھر ۱۱ مرتبہ درود شریف پڑھ کر

مقصد کی دعا مانگیں۔ پھر شیرینی لا کر ۱۱ مرتبہ فاتحہ پڑھ کر نیاز موکلات کی دلائے۔ کچھ خیرات کریں اور لوح پہن لے۔

اس کے بعد روزانہ کسی بھی وقت لوح سامنے رکھ کر ۲۰۰ بار مندرجہ بالا عزیمت اور ۲۱ بار آیت معہ اول آخر گیارہ گیارہ مرتبہ درود شریف پڑھا کرے۔ مال و دولت کے اسباب کھل جائیں گے اور حامل لوح ایک سال میں غنی ہوجائے گا۔ دنیا داروں سے مدد طلب کرنے والوں کو چاہئے کہ اس راستہ سے کامیابی حاصل کریں۔

وہ اصحاب جو خود تیار نہ کرسکتے ہوں اور دفتر سے تیار کروانا چاہیں اور وہ ہدیہ لوح۔ ۱۲۵۰۱ روپئے ارسال کریں۔ اگر کاغذ پر نقش بنوانا چاہیں تو ہدیہ مبلغ۔ ۹۹۰۱ روپئے ہوگا۔ نام معہ والدہ ارسال کریں۔ ہدیہ اور نام وقت سے ایک ہفتہ قبل لازمی طور پر پہنچ جانا چاہئے۔

(قسط۲)

# طلسماتی غلاف

ہمارے اس قیمتی جسمانی غلاف میں یہ صلاحیت بھی موجود ہے کہ وہ اپنے آپ کو صاف ستھرا رکھنے کے لئے ہر دم خود بخود دھلتا رہتا ہے۔ ہمارے جسم میں پھیلی ہوئی کھال میں تقریباً بیس کروڑ پسینے کے غدود موجود ہیں جن سے ہر لحظہ خارج ہونے والے پسینے کے خردبینی قطرے فوری طور پر بھاپ بن کر اڑ جاتے ہیں۔ ایک اوسط قد وقامت کے آدمی کے جسم سے دن بھر میں ایک کوارٹ یعنی تقریباً ایک گیلن کے چوتھائی حصے کے برابر پسینا خارج ہوتا ہے۔ پسینے کی اتنی مقدار اس صورت میں خارج ہوتی ہے کہ جب جسمانی مشقت نہ کی گئی ہو لیکن اگر آپ کسی جسمانی مشقت کے کام میں مصروف ہوں اور موسم بھی گرم ہو تو جسم سے خارج ہونے والے پسینے کی مقدار کئی گنا زیادہ ہوتی ہے۔ فٹ بال کا کھلاڑی صرف ایک گیم کے دوران بعض اوقات دس سے پندرہ پونڈ تک پسینا خارج کرتا ہے۔

پسینے کے ہر دور کی لمبائی ایک انچ کے پانچویں حصے کے برابر ہوتی ہے اور اگر ایک بالغ شخص کی جلد کے تمام غدود آگے پیچھے ایک قطار میں رکھ دیئے جائیں تو انکی لمبائی چھ میل ہوتی ۔ یہ غدود آپکی جلد میں ہر مقام پر مساوی تعداد میں نہیں ہوتے' کہیں کم کہیں زیادہ۔ خاص طور پر پیشانی' ہتھیلیوں اور پاؤں کے تلوؤں پر ان غدود کی تعداد زیادہ ہوتی ہے اور یہ ایک دوسرے سے زیادہ تقریب واقع ہوتی ہیں۔

ایک بالغ فرد کے جسم پر تین لاکھ سے لے کر پانچ لاکھ تک بال ہوتے ہیں۔ یہ بال بجائے خود کوئی ضروری اور مفید خدمت انجام نہیں دیتے۔ جلد پر بالوں کی موجودگی انسانی جسم کے ارتقا میں ابتدائی دور کی علامت ہے۔

اگر ہماری جلد میں بیرونی جراثیم کو ہلاک کرنے کا خود کار نظام موجود نہ ہوتا تو ہماری صاف ستھری جلد ہر وقت کروڑوں جراثیم اور پھپھوندی سے اٹی رہتی اور یہ جراثیم جلد کے حصار کو توڑ کر جسم کے اندرونی حصوں پر حملہ کرنے کی کوشش کرتے۔ لیکن ہماری جلد ان بیرونی حملہ آوروں سے بچاؤ کے لئے نہ صرف یہ قدرتی رکاوٹ فراہم کرتی ہے بلکہ حملہ آوروں کو ہلاک کرنے کے لئے ایک ایسا زہر بھی تیار کرتی رہتی ہے جو تمام بیرونی جراثیم کو ختم کر دیتا ہے۔ سائنس ابھی تک جلد کے اس خود کار دفاعی نظام کی پیچیدگیوں کو نہیں سمجھ سکی' لیکن یہ باور کیا جاتا ہے کہ پسینے کی تیزابیت اور جسم کی چکنائی کے مرکب سے جو کیمیائی عمل رونما ہوتا ہے اس کا تعلق اس نظام سے ضرور ہے۔

## امراض کی نشاندہی

بیماری کی صورت میں اکثر و بیشتر ہماری جلد ہی سب سے پہلے خطرے کا اعلان کرتی ہے اور بیماری کی علامت جلد پر ظاہر ہونے لگتی ہے۔ جسم کے اندرونی نظام میں کسی بے قاعدگی کی علامت بعض اوقات جلد پر اتنی واضح ہوتی ہے کہ معالج اسے دیکھتے ہی اصل خرابی کا کھوج لگا لیتے ہیں۔

جلد کی تکالیف میں سب سے عام مہاسوں کی تکلیف ہے کہ جو بلوغت کے آغاز میں اسی نوے فیصد افراد کو ضرور لاحق ہوتی ہے اس تکلیف کی وجہ (Sebaceous) یا چکنائی پیدا کرنے والے غدود ہوتے ہیں کہ جو اس عمر میں معمول سے زیادہ چکنائی پیدا کرنے لگتے ہیں۔ بہر کیف مہاسوں کا بہترین علاج یہ ہے کہ چہرے کو بار بار صابن سے مل کر دھویا جائے۔ چہرے پر ابھر آنے والے کیلوں کو کبھی نوچ کر الگ کرنے کی کوشش نہیں کرنی چاہئے۔

مردوں کے مقابلے میں خواتین کو جلد کی بیماریاں زیادہ لاحق ہوتی ہیں۔ ماہرین اس کی تین وجوہ بتاتے ہیں۔ پہلی وجہ یہ ہے کہ خواتین اپنے چہروں اور ہاتھوں پر میک اپ بہت باقاعدگی سے کرتی ہیں جب کہ مردوں کا یہ مشغلہ نہیں۔ دوسری وجہ بھی خواتین کی یہ فطرت ہے کہ وہ جلد کی صحت پر جلد کے ظاہری حسن کو فوقیت اور اہمیت دیتی ہیں۔ چنانچہ جلد کی کسی تکلیف کی صورت میں بھی اکثر خواتین جلد کے علاج کے لئے قدرت کے خود کار نظام پر بھروسا کرنے کے بجائے میک اپ سے مرض کو ڈھانپ لیتی ہیں گھریلو خواتین کے ہاتھوں کی جلد خراب ہونے کی وجہ گھر کے کام کاج ہیں۔ انہیں انجام دینے کے لئے خواتین کو دن میں کئی کئی بار برتن یا کپڑے دھونے کی مختلف قسم کے صابن اور پانی میں ہاتھ بھگونے پڑتے ہیں۔

تیسرا نکتہ یہ ہے۔

یہ بات شاید آپ کو عجیب معلوم ہو کہ جلد کے تمام عوارض کا بنیادی سبب کوئی جسمانی یا طبعی عارضہ نہیں ہوتا۔ کچھ جلدی امراض ایسے بھی ہیں جو نفسیاتی وجوہ سے پیدا ہوتے ہیں۔ جلدی امراض کے ماہرین کے لئے ان جلدی امراض کا علاج واقعی مشکل ہے کہ جو جذباتی ہیجان کی وجہ سے رونما ہوتے ہیں۔ ایسے مرض میں مریض کی جلد کا بیرونی علاج اس وقت تک سود مند نہیں ہوسکتا جب تک معالج اپنے مریض کے جذباتی ہیجان کا کھوج لگا کر اسے دور کرنے کی کوشش نہ کرے۔

شرم یا ندامت سے چہرے کا سرخ ہوجانا اگرچہ کوئی بیماری نہیں' لیکن اس ایک مثال سے آپ باآسانی سمجھ سکتے ہیں کہ جذباتی اور نفسیاتی کیفیتوں کا ردعمل جلد پر بھرپور ہوتا ہے۔ اسی طرح امتحان یا کسی انٹرویو سے پہلے ہتھیلیوں میں پسینا آنا دراصل پریشانی اور تشویش کا ردعمل ہے۔

## غسل کی عادت

جسم کی صفائی کے لئے سب سے بہتر چیز سادہ پانی اور صابن ہے' لیکن جلدی امراض کے

